# کیا ہر ماہ چاند دیکھنا ضروری ہے؟

تالیف: کیو۔ایس۔خان

B.E. (Mech)

Mobile No. +91 9320064026
Email: hydelect@vsnl.com

شائع کردہ:

**تنویر پبلیکیشن**

**TANVEER PUBLICATION**

Hydro-Electric Machinery Premises
13/A, Ram-Rahim Udyog Nagar, Bus-Stop Lane, Off. L.B.S. Marg,
Sonapur, Bhandup (W), Mumbai - 400078
Mob: 932006 4026, Tel:- 25965930/ 4075,
E-mail: hydelect@vsnl.com
Websites: www.tanveerpublication.com / www.freeeducation.co.in

| | | |
|---|---|---|
| کتاب کا نام | : | کیا ہر ماہ چاند دیکھنا ضروری ہے؟ |
| مؤلف | : | کیو۔ ایس۔ خان |
| اشاعت | : | ۲۰۱۲ء جنوری |
| ایڈیشن | : | پہلا |
| تعداد | : | ایک ہزار |
| پرنٹر | : | القلم پبلیکیشنز پرائیویٹ لیمیٹیڈ، دہلی |
| پبلشر | : | تنویر پبلیکیشن، ممبئی |
| ویب سائٹس | : | www.tanveerpublication.com<br>www.freeeducation.co.in |

ISBN NO.

978-93-80778-13-6


اس کتاب کو مندرجہ ذیل انٹرنیٹ لنک سے مفت ڈاؤن لوڈ کیا جا سکتا ہے۔

http://www.scribd.com/doc/40483163/Kya-Har-Maah-Chaand-Dekhna-Zaroori-Hai

# فہرستِ مضامین

**پیش لفظ ----**

# ایک سوال

- اس وقت بازار میں سورج اور چاند دونوں کے طلوع اور غروب اوقات کے ٹائم ٹیبل دستیاب ہیں۔ یا آپ اسے انٹرنیٹ پر دیکھ سکتے ہیں۔

- اگر آپ نے دس سال تک مشاہدہ کیا کہ جب بھی چاند سورج سے آدھا گھنٹہ دیری سے غروب ہوتا ہے تو وہ غروب ہونے کے پہلے ضرور نظر آتا ہے۔

- اب اگر گیارہویں سال کسی مہینے میں ٹائم ٹیبل کے حساب سے چاند پھر سورج سے آدھا گھنٹہ بعد غروب ہونے والا ہے۔مگر آسمان پر بادل ہیں اس لئے آپ چاند کو غروب ہوتا دیکھ نہیں پا رہے ہیں۔ اب آپ چاند کے نظر آنے کے بارے میں کیا کہیں گے؟ کیا آپ کہیں گے کہ میرا دس سالہ مشاہدہ ہے کہ جب بھی چاند سورج سے آدھے گھنٹے بعد غروب ہوتا ہے تو نظر آتا ہے۔ اس لئے بھلے ہی میں نے چاند نہ دیکھا ہو مگر چاند ہو گیا ہے، یا آپ یوں کہیں گے کہ جب تک ہم خود اپنی آنکھوں سے چاند نہ دیکھ لیں چاند کیسے ہو سکتا ہے؟

ٹھہریئے!

جواب دینے کے پہلے قرآن کریم کی کچھ آیات پڑھ لیں۔

(۱) ''بیشک آسمانوں اور زمین کی پیدائش اور رات اور دن کے بدل بدل کر آنے جانے میں عقل والوں کے لئے نشانیاں ہیں۔ جو کھڑے اور بیٹھے اور لیٹے ہر حال میں خدا کو یاد کرتے اور آسمان اور زمین کی پیدائش میں غور کرتے اور کہتے ہیں کہ اے پروردگار! تو نے اس مخلوق کو بے فائدہ نہیں پیدا کیا۔ تو پاک ہے۔ تو قیامت کے دن ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچائیو۔ (سورۃ آل عمران آیات ۱۹۰ تا ۱۹۱)

(۲) ''اور جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب کو (اللہ تعالیٰ نے) اپنے حکم سے تمہارے کام میں لگا دیا۔ جو لوگ غور کرتے ہیں ان کے لئے اس میں قدرتِ خدا کی نشانیاں ہیں''۔ (سورۃ الجاثیہ آیت ۱۳)

(۳) ''بیشک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے میں اور رات اور دن کے ایک دوسرے کے پیچھے آنے جانے میں اور کشتیوں اور جہازوں میں جو دریا میں لوگوں کے فائدے کی چیزیں لے کر رواں ہیں اور مینہ میں جسکو خدا آسمان سے برساتا اور اس سے زمین کو مرنے کے بعد زندہ یعنی خشک ہوئے پیچھے سرسبز کر دیتا ہے اور زمین پر ہر قسم کے جانور پھیلانے میں اور ہواؤں کے چلانے میں اور بادلوں میں جو آسمان اور زمین کے درمیان گھرے رہتے ہیں عقلمندوں کے لئے خدا کی قدرت کی نشانیاں ہیں''۔ (سورۃ البقرہ آیت ۱۶۴)

- اگر آپ کو بھی اللہ تعالیٰ نے غور و فکر کرنے والا ذہن دیا ہے تو ہماری آپ سے درخواست ہے آپ بھی سورج اور چاند کے طلوع اور غروب ہونے کے عمل پر غور کریں اور اس کتاب کو پڑھنے کے بعد جواب دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مضمون۔ا

# سورج اور چاند کی گردش کتنی پرفیکٹ ہے؟

اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے:

1۔ کچھ شک نہیں کہ تمہارا پروردگار خدا ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر جا ٹھہرا۔ وہی رات کو دن کا لباس پہناتا ہے کہ وہ (دن) اس کے (رات کے) پیچھے دوڑتا چلا آتا ہے۔ اور اس نے سورج اور چاند اور ستاروں کو پیدا کیا۔ سب اس کے حکم کے مطابق کام میں لگے ہوئے ہیں۔ دیکھو سب مخلوق بھی اسی کی ہے اور حکم بھی اسی کا ہے۔ خدائے رب العالمین بڑی برکت والا ہے۔ (قرآنِ مجید7:54)

2۔ سورج اور چاند ایک حسابِ مقرر سے چل رہے ہیں۔ (قرآنِ مجید55:5)

3۔ اے محمدؐ! لوگ تم سے نئے چاند کے بارے میں دریافت کرتے ہیں کہ گھٹتا بڑھتا کیوں ہے۔ کہہ دو کہ وہ لوگوں کے کاموں کی میعادیں اور حج کے وقت معلوم ہونے کا ذریعہ ہے۔ (قرآنِ مجید2:189)

4۔ ''اور ایک نشانی ان کے لئے رات ہے کہ اس میں سے ہم دن کو کھینچ لیتے ہیں تو اس وقت ان پر اندھیرا چھا جاتا ہے۔ اور سورج اپنے مقرر راستے پر چلتا رہتا ہے۔ یہ خدائے غالب اور دانا کا مقرر کیا ہوا اندازہ ہے۔'' **اور چاند کی بھی ہم نے منزلیں طے کردیں** یہاں تک کہ گھٹتے گھٹتے کھجور کی پُرانی شاخ کی طرح ہوجاتا ہے۔ **نہ تو سورج ہی سے یہ ہوسکتا ہے کہ چاند کو جا پکڑے** اور نہ رات ہی دن سے پہلے آسکتی ہے۔ اور سب اپنے اپنے دائرے میں تیر رہے ہیں۔'' (قرآنِ مجید36:37-40)

آخری آیت (36:37) میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے چاند کی منزلیں طے کردی ہیں۔ یعنی چاند کب طلوع ہوگا، کب غروب ہوگا، کب آسمان پر روشن ہوگا یا تاریک ہوگا سب طے شدہ ہیں۔ ان سب کا ایک پرفیکٹ ٹائم ٹیبل ہے۔ چاند کی اپنی کوئی مرضی نہیں ہے۔ اسی آیت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''نہ تو سورج سے ہوسکتا ہے کہ چاند کو جا پکڑے''، یعنی جیسے چاند کی منزلیں طے ہیں ویسے ہی سورج بھی ایک نظام الاوقات (Time table) کا پابند ہے۔ سورج اپنی رفتار دھیمی کرکے یا تیز کرکے اگر یہ چاہے کہ وہ آسمان کو اتنا روشن کردے کہ چاند انسانوں کی نظروں سے اوجھل ہوجائے، ایسا کبھی نہیں ہوگا۔ سورج خود اپنی رفتار تیز یا دھیمی نہیں کرسکتا، وہ بھی ایک ٹائم ٹیبل کا پابند ہے۔ اس لئے اوپر بیان کی گئی چار آیتوں کی بنیاد پر ہم یہ دعوے کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ سورج اور چاند کے طلوع اور غروب ہونے کا نظام انتہائی پرفیکٹ ہے۔ اس میں ذرا بھی بے اعتدالی، غیر یقینی رفتار اور uncertainty کی گنجائش نہیں ہے۔

مضمون ۔۲

# سورج اور چاند کس طرح ایک حسابِ مقرر سے چلتے ہیں؟

- سورج ایک ستارہ ہے۔ستارے خود سے روشن رہتے ہیں اور سورج بھی اپنا ایندھن جلا کر خود سے روشن ہے۔

- اس ستارے کے گرد تقریباً آٹھ سیارے گردش کرتے ہیں۔جن کے نام ہیں: عطارد، زہرہ، زمین، مرّیخ، مشتری، زحل، یورینش اور نیپچون۔اور یہ روشنی سورج سے حاصل کرتے ہیں۔اور سورج کے گرد اپنی گردش عطارد 87.969 دنوں میں پورا کرتا ہے اور آخری سیّارہ 165 رسالوں میں پورا کرتا ہے۔

- سیّاروں کی سورج کے گرد گردش کا راستہ بالکل گول دائرے کی شکل میں نہیں ہے بلکہ بیضوی ہے۔

- اکثر سیاروں کے گرد سیارچے ہیں جو سیاروں کے گرد گردش کرتے ہیں۔

- یعنی سیارچے، سیّاروں کے گرد گردش کرتے ہیں۔ سیارے، سورج (ستارے) کے گرد گردش کرتے ہیں۔اور سورج سب کو ساتھ لے کر 'سولار اپیکس' (Solar Apex) کے اطراف دوسو کلومیٹر فی سیکنڈ کی رفتار سے گردش کرتا ہے۔

- یعنی اس نظامِ شمسی میں ہر شئے ایک خدا رب العزّت کے بنائے ہوئے پرفیکٹ نظام کے مطابق ایک پرفیکٹ مشین کے کل پُرزوں کی طرح پرفیکٹ طریقے سے چل رہے ہیں یا کام کر رہے ہیں۔

- اور اسی حقیقت کو اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں اس طرح بیان فرماتا ہے: ''اور اسی نے سورج اور چاند اور ستاروں کو پیدا کیا۔سب اسی کے حکم کے مطابق کام میں لگے ہوئے ہیں۔دیکھو سب مخلوق بھی اسی کی ہے اور حکم بھی اسی کا ہے۔خدائے رب العالمین بڑی برکت والا ہے۔'' (قرآنِ حکیم 7:54)

مندرجۂ ذیل تصویر امریکہ کے ناسا مرکز سے لی گئی ہے۔جس میں پوری کہکشاں لاکھوں سورج جیسے ستاروں اور اس کے سیاروں اور سیارچوں کو لے کر ایک مرکز کے گرد گردش کرتے ہوئے دکھائی گئی ہے۔اس تصویر میں سورج ایک ذرہ سے بھی چھوٹا ہے اس لئے نظر نہیں آتا ہے۔

- تو جس طرح اللہ تعالیٰ نے سورہ رحمٰن میں فرمایا ہے کہ سورج اور چاند ایک حسابِ مقرر سے چل رہے ہیں تو سائنس نے قرآن کے مطابق ثابت کر دیا۔اور اگر وہ ثابت نہ بھی کرتی تو بھی جس نے یہ کائنات بنائی وہ سائنس سے زیادہ اپنی بنائی ہوئی شئے کو جانتا ہے۔اس کی کہی ہوئی بات کبھی غلط ہو ہی نہیں سکتی۔




زمین سورج کے گرد گردش کرتی ہے اور چاند زمین کے گرد گردش کرتا ہے۔

تصویر ۱

مرکز کے گرد گھومتی ہوئی کہکشاں جس میں سورج جیسے کروڑوں ستارے ہیں۔مندرجہ ذیل ویب سائٹ پر مزید تصاویر موجود




www.news.wisc.edu/newsphotos/milkyway.html

تصویر ۲

مضمون ۔۳

# زمین کی سطح سے ہم سورج اور چاند نکلتا کیوں دیکھتے ہیں؟

۱۔ تصور کیجئے کہ آپ ٹرین میں کھڑکی سے کچھ دور بیٹھے ہیں اور کھڑکی کے باہر دیکھ رہے ہیں۔ اگر آپ انجن کی طرف منہ کر کے بیٹھتے ہیں تو کھڑکی کے باہر ہر شے آپ کو پیچھے کی طرف دوڑتی یا گذرتی نظر آئے گی۔ مگر دراصل ہر شئے ٹھہری ہوئی ہے اور آپ خود چل رہے ہیں۔

۲۔ اسی طرح جو سورج ہم کو آسمان میں مشرق سے نکل کر مغرب میں ڈوبتا نظر آتا ہے۔ وہ دراصل زمین کی مغرب سے مشرق کی طرف اپنے محور پر گھومنے کی وجہ سے ہے۔ جسے آپ مندرجہ ذیل تصویر سے سمجھ سکتے ہیں۔

تصویر ۳




زمین کی اس پوزیشن میں آپ کی نظر صرف آسمان پر صبح صادق کا اُجالا دیکھ سکتی ہے۔ سورج ابھی نظروں سے اوجھل ہے۔
(دراصل سورج زمین سے ۱۱۰ گنا بڑا ہے۔ مگر وہ زمین سے بہت دور ہے اس لئے چھوٹا نظر آتا ہے۔ اوپر کی تصویر صرف سمجھانے کے لیے ہے۔)

تصویر ۴




زمین گھوم گئی تو آپ کو سورج کا کچھ حصہ نظر آنے لگا۔ اس وقت آپ کو سورج طلوع ہوتا ہوا محسوس ہوگا۔

تصویر ۵




یہ زوال کا وقت ہے، سورج آپ کے سر پر ہے۔ آپ پھسل کر نیچے اس لئے نہیں گر رہے ہیں کہ کیوں کہ ہر شئے کو زمین اپنی کششِ ثقل کی وجہ سے اپنے مرکز کی طرف کھینچ رہی ہے۔

تصویر ٦




سورج آپ کی نظروں سے اوجھل ہو رہا ہے۔ آپ اسے غروبِ آفتاب کہتے ہیں۔ دراصل غروب آپ ہوتے ہیں اور الزام سورج کو دیتے ہیں۔




تصویر ۷

یہ آدھی رات کا وقت ہے۔ سورج کے بارے میں سوچنا بند کر دیں اور سونے کی تیاری کریں۔

زمین اور چاند کی گردش میں بنیادی فرق یہ ہے کہ زمین اپنے محور پر گھومتے ہوئے سورج کے گرد گردش کرتی ہے۔ اور چاند اپنے محور پر بغیر گھومے زمین کے گرد گردش کرتا ہے۔ زمین سے سورج اور چاند کو طلوع اور غروب ہوتا ہوا ہم اس لئے دیکھتے ہیں کہ زمین اپنے محور پر گردش کرتی ہے۔ چاند اپنے محور پر نہیں گھومتا ہے۔ اس لئے اس کی صرف ایک سطح ہی زمین سے نظر آتی ہے۔ دوسری سطح کا رُخ کبھی بھی زمین کی طرف نہیں ہوتا ہے۔ چونکہ سورج زمین کے لئے رُکا ہوا ہے۔ اور زمین اپنے محور پر 24/گھنٹے میں ایک چکّر پورا کرتی ہے۔ اس لئے ہمیں سورج آج جس پوزیشن میں ہے وہ 24/گھنٹے بعد اُسی پوزیشن میں نظر آتا ہے۔ یعنی آج جس وقت سورج طلوع ہوا، پھر 24/گھنٹے بعد اِسی وقت طلوع ہوگا۔

اگر چاند زمین کے لئے رُکا ہوتا تو وہ بھی بالکل سورج کی طرح 24/گھنٹے بعد طلوع اور غروب ہوتا۔ مگر چاند زمین کے گرد گردش کرتا ہے اور تقریباً 27.3/دن میں اپنا ایک چکّر پورا کرتا ہے۔ اور اس کی گردش بھی زمین کی گردش کی سمت میں ہے یعنی مشرق سے مغرب کی طرف۔ اس لئے طلوع اور غروب کا وقت 24/گھنٹے سے تقریباً 50/منٹ ہر دن زیادہ ہو جاتا ہے۔ اور یہ 50/منٹ وقت بھی بدلتا رہتا ہے یعنی کم زیادہ ہوتا رہتا ہے۔

مضمون ۔۴

# سورج تو گھٹتا بڑھتا نہیں ہے تو چاند کیوں گھٹتا بڑھتا ہے؟

1۔ سورج ایک ستارہ ہے۔اس میں ہائیڈروجن گیس (Fusion reaction) کی وجہ سے مسلسل جلتی رہتی ہے۔اس لئے یہ ہمیشہ روشن رہتا ہے۔اس کا ہر حصہ روشن رہتا ہے۔اور دوسروں کو بھی روشنی دیتا ہے۔

2۔ سیارے اور سیارچے خود سے روشن نہیں ہیں۔اس لئے خلاء میں جن سیاروں اور سیارچوں پر سورج کی روشنی پڑتی ہے تو نظر آتے ہیں ورنہ نظر نہیں آتے۔اور روشنی بھی جتنی سطح پر پڑتی ہے صرف اتنی ہی سطح نظر آتی ہے بقیہ سطح نظروں سے غائب رہتی ہے۔مہینے کے پہلے دن کا چاند بالکل باریک نظر آتا ہے۔کیونکہ ہماری نظر کے سامنے اس کی وہ سطح جو روشن ہے وہ بالکل کم ہوتی ہے۔ورنہ پورا چاند ہماری آنکھوں کے سامنے ہی ہوتا ہے۔مگر بقیہ بغیر روشن سطح یا چاند کا حصہ ہم دیکھ نہیں پاتے۔



قمری مہینے کی پہلی تاریخ کو چاند اس طرح نظر آتا ہے۔

مگر حقیقت یہ ہے کہ چاند کی یہ غیر روشن سطح ہماری نظروں سے صرف اوجھل رہتی ہے،مگر یہ اپنی جگہ پر موجود رہتی ہے۔

تصویر ۸

**چاند کے گھٹنے بڑھنے کے عمل کو سمجھنے کے لئے پہلے مندرجہ ذیل مثال سمجھ لیجئے:**

ا۔ تصور کیجئے کہ آپ ایک اندھیرے کمرے کے بیچ میں بیٹھے ہوئے ہیں۔کمرہ کے ایک طرف ایک ٹارچ ہے اور کالے رنگ کی بڑی گیند (جو ایک سیاہ دھاگے سے لٹکی ہوئی ہے) کوئی دوسرا شخص ہاتھ میں لئے کمرے کی دیوار کو چھوتے ہوئے آپ کے چاروں طرف چکر لگا رہا ہے۔(آسانی کے لئے تصویر میں ہم صرف گیند دکھائیں گے۔)




جب گیند آپ کے اور ٹارچ کے بیچ میں ہوگی تو نہ ٹارچ نظر آئے گا اور نہ گیند۔صرف گیند کے اطراف ایک روشنی کا ہالہ نظر آئے گا۔یہ مکمل سورج گہن کی مثال ہے۔



اگر گیند تھوڑا سا دائیں کی طرف ہٹ جائے تو آپ کو یہ منظر نظر آئے گا۔



تصویر ۱۰

اگر گیند آپ کے سیدھے ہاتھ پر آجائے تو مندرجۂ ذیل منظر نظر آئے گا۔



تصویر ۱۱

اگر گیند کچھ اور آگے آجائے تو مندرجہ ذیل منظر نظر آئے گا۔



تصویر ۱۲

اگر گیند پوری طرح ٹارچ سے دور اور آپ کے دوسری طرف آ جائے تو گیند آپ کو پوری طرح روشن نظر آئے گا۔ (چودھویں کے چاند کی رات چاند اسی پوزیشن میں ہوتا ہے۔)




☆ تو گیند آپ کے گرد جیسے جیسے ٹارچ سے دور جاتا ہے تو ویسے ویسے اس کی وہ سطح جس پر روشنی پڑتی ہے آپ کو زیادہ سے زیادہ نظر آتی ہے۔ ویسے ہی چاند کا معاملہ ہے۔

☆ جب چاند، زمین اور سورج کے درمیان ہوتا ہے اس کی روشن سطح زمین سے چھپ جاتی ہے۔ اس لئے وہ نظر نہیں آتی۔ مندرجہ ذیل تصویر کے مطابق جیسے جیسے وہ زمین کے گرد گردش کرتا ہے، اس کی روشن سطح زیادہ سے زیادہ نظر آتی ہے۔ اور جب وہ سورج سے دور زمین کی دوسری طرف ہوتا ہے تو مکمل نظر آتا ہے۔

اماوس کا چاند
تصویر ۱۴




نئے دن کا چاند
تصویر ۱۵



ساتویں رات کا چاند
تصویر ۱٦




دسویں رات کا چاند
تصویر ۱۷




چودھویں رات کا چاند
تصویر ۱۸



مضمون ۔۵

# آسمان نیلا کیوں نظر آتا ہے؟

جب روشنی Prism سے گذرتی ہے تو Refraction کی وجہ سے سات رنگوں میں بٹ جاتی ہے۔ یہی سات رنگ آپ کو قوسِ قزح میں نظر آتے ہیں۔ یہ رنگ اس ترتیب سے ہیں: جامنی، نیلا، ہرا، پیلا، نارنگی، لال۔ ان رنگوں میں لال رنگ کا wave length (دولہروں کی دوری) سب سے زیادہ ہوتا ہے۔ اور Violet رنگ کا wave length سب سے کم ہوتا ہے۔ جب سورج کی روشنی فضاء سے گذرتی ہے تو بڑے wave length والی روشنی تو سیدھے گذر جاتی ہے مگر کم wave length والی روشنی کو پہلے تو ہوا کے molecule جذب کر لیتے ہیں، پھر ہر سمت اُسے بکھیر دیتے ہیں۔ اس عمل کو Rayleigh scattering کہتے ہیں۔ چونکہ اس عمل میں خاص طور سے نیلے رنگ کی روشنی ہی جذب ہو کر بکھرتی ہے اس لئے آسمان نیلا نظر آتا ہے۔ دراصل یہ ہوا میں نیلے رنگ کی روشنی ہے جسے ہم نیلا آسمان کہتے ہیں۔ ویسے خلاء میں نیلے رنگ کا کچھ بھی نہیں ہے۔ خلاء میں اور چاند پر چونکہ ہوا نہیں ہے اس لئے وہاں سے آسمان بالکل سیاہ نظر آتا ہے۔

اسی طرح سورج ہمیں پیلا نظر آتا ہے۔ کیونکہ جو روشنی ہم تک پہنچتی ہے اس میں سے کچھ نیلا رنگ فضاء میں جذب ہو جاتا ہے۔ سورج کی روشنی جتنی زیادہ کثیف ہوا سے گذرے گی اُتنا ہی نیلا رنگ کم ہوگا۔ اور سُرخ رنگ زیادہ نظر آئے گا۔ اس لئے ڈوبتا سورج ہمیں سُرخ نظر آتا ہے۔ یہی سورج، چاند سے بالکل سفید نظر آتا ہے۔

## دن میں تارے کیوں نظر نہیں آتے؟

سورج کی روشنی میں زمین کے اطراف کی ہوا نیلے رنگ کی اور روشن ہے۔ اور ستارے اس روشن فضاء سے کم روشن ہیں اس لئے نظر نہیں آتے۔ مگر پورے سورج گرہن کے دن روشن ستارے دن میں بھی نظر آتے ہیں۔

## چاند دن میں کیوں نظر نہیں آتا؟

جو وجہ ستاروں کے نہ نظر آنے کی ہے وہی وجہ چاند کے نہ نظر آنے کی ہے۔ ویسے اماوس کے دن چاند پورا دن آسمان پر سورج سے کچھ آگے یا ساتھ ساتھ میں ہی چلتا رہتا ہے۔ پھر دوسرے یا تیسرے دن جب اس کے اور سورج کے ڈوبنے کے وقت میں تقریباً ۴۰ سے ۵۰ منٹ کا فاصلہ ہو جاتا ہے تو وہ سورج ڈوبنے کے بعد جب آسمان پر روشنی کچھ کم ہوتی ہے تو نظر آنا شروع ہوتا ہے۔ سات سے چودہ دن کے چاند کی وہ سطح جس پر سورج کی روشنی پڑتی ہے وہ رقبہ میں زیادہ ہوتی ہے اور وہ روشن آسمان سے بھی زیادہ روشن ہوتی ہے۔ اس لئے دن کے وقت بھی چاند نظر آتا ہے۔




تصویر ۱۹

مضمون ۔٦

# سورج کے نکلنے اور ڈوبنے کا وقت بدلتا کیوں رہتا ہے؟ یا دن چھوٹا اور بڑا کیوں ہوتا ہے؟

زمین اپنے محور پر ۲۳ ڈگری ایک طرف جھکی ہوئی ہے اور سورج کے گرد گردش کرتی ہے۔



تصویر ۲۱



تصویر ۲۰

تصویر ۲۲



قطبِ شمالی پر اس پوزیشن میں ۲۴ گھنٹے کا دن اور موسمِ گرما ہے اور قطبِ جنوبی پر ۲۴ گھنٹے کی رات اور موسمِ سرما ہے۔

زمین اپنے محور پر 24 گھنٹے میں ایک چکر پورا کرتی ہے اور سورج کے اطراف 365.25 دن میں ایک چکر پورا کرتی ہے۔ مندرجہ بالا تصویر میں آپ دیکھ سکتے ہیں کہ زمین اپنے محور پر پوری طرح گھوم جائے تب بھی قطبِ شمالی پر ہمیشہ سورج کی روشنی پہنچتی رہتی ہے اور قطبِ جنوبی پر کبھی بھی روشنی نہیں پہنچ پاتی۔ اس لئے تصویر میں دکھائی گئی پوزیشن میں جب زمین سورج سے بائیں طرف ہوتی ہے تو قطبِ شمالی پر 24 گھنٹے دن اور قطبِ جنوبی میں 24 گھنٹے کی رات ہوتی ہے۔ زمین کی اسی حالت یا پوزیشن میں ہم جیسے جیسے قطبِ جنوبی سے شمال کی طرف بڑھتے ہیں تو رات 24 سے گھٹنے لگتی ہے۔ یعنی 23 گھنٹے 22 گھنٹے وغیرہ۔ اور خطِ استواء پر دن رات برابر برابر یعنی 12-12 گھنٹے کے ہوجاتے ہیں۔ پھر جیسے جیسے ہم خطِ استواء سے اوپر اُٹھتے ہیں رات چھوٹی اور دن بڑے ہونے لگتے ہیں۔ سویڈن اور ڈنمارک وغیرہ میں دن 18 گھنٹے سے زیادہ کے ہوتے ہیں اور راتیں 6 گھنٹے سے کم کی ہوتی ہیں۔ اس لئے وہاں کے مسلمان رمضان میں افطاری کرنے مسجد جاتے ہیں اور سحری کر کے لوٹتے ہیں۔ یعنی راتیں اتنی چھوٹی ہوتی ہیں کہ مغرب، عشاء اور تراویح پڑھتے پڑھتے سحری اور صبح صادق کا وقت ہوجاتا ہے۔




زمین کی اس پوزیشن میں قطبِ شمالی پر ۲۴ رگھنٹے کی رات اور موسمِ سرما ہے اور قطبِ جنوبی پر ۲۴ رگھنٹے کا دن اور موسمِ گرما ہے۔

جب زمین تصویر میں دکھایا گیا اس صورت میں سورج سے دائیں جانب آجاتی ہے تو اب قطب شمالی پر ۲۴ گھنٹے کی رات اور قطب جنوبی پر ۲۴ گھنٹے کا دن اور دونوں قطبوں کے درمیان قطب سے دوری کے مطابق دن اور رات کا تناسب ہوگا۔

زمین کی ان دونوں حالتوں کے بیچ دن اور رات کا کم یا زیادہ ہونا زمین کی سورج کے اطراف کی حالت (Position) پر منحصر ہوتا ہے۔

تو دن اور رات گھٹتے اور بڑھتے اس لئے ہیں کہ زمین اپنے محور پر 23 رڈگری ایک طرف جھکی ہوئی ہے۔ تو جب جو حصہ سورج سے قریب ہوجاتا ہے، وہاں دن بڑے ہوجاتے ہیں اور راتیں چھوٹی ہوجاتی ہیں اور گرمی کا موسم ہوجاتا ہے۔ اور دوسری پوزیشن میں جب جو حصہ سورج سے دور ہوجاتا ہے تو راتیں بڑی اور دن چھوٹے ہوجاتے ہیں اور وہاں سردی کا موسم ہوجاتا ہے۔ یہ موسم کی تبدیلی کا نظام انسان کے لئے بہت مفید وضروری ہے۔ مثلاً گرمی کے موسم میں سمندر کا پانی بھاپ بن کر بادلوں کی شکل میں اوپر اُٹھتا ہے۔ اور ساری دنیا میں بارش ہوتی ہے۔ اگر موسم کی تبدیلی اور رات اور دن کے گھٹنے اور بڑھنے کا نظام نہ ہوتو زمین پر زندگی گذارنا ناممکن ہوجائے۔

اگرچہ سورج کے نکلنے اور ڈوبنے کا وقت سال بھر بدلتا رہتا ہے کیونکہ زمین اپنے محور پر 23 ڈگری جھکی ہوئی ہے۔ مگر آج کی تاریخ (2 راکتوبر 2011) میں سورج کے نکلنے اور ڈوبنے کا جو وقت ہے وہی ایک سال پہلے 2 راکتوبر 2010 کے دن تھا۔ اور اگلے سال 2 راکتوبر 2012 کے دن بھی رہے گا۔ اور اسی دن یہی وقت ہزاروں سال سے تھا اور اگلے ہزاروں سال رہے گا۔

یعنی اگرچہ وقت سال بھر بدلتا رہا ہے مگر سال کے آخر میں اپنے پہلے والے وقت پر لوٹ آتا ہے۔

## کیا چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کا وقت بھی بدلتا رهتا هے؟

چاند زمین کے گرد 27.322 دن میں ایک چکر پورا کرتا ہے۔ اور وہ اپنے محور پر بھی 27.322 دن میں ایک بار گھومتا ہے۔ اس لئے چاند کی ہمیشہ ایک ہی سطح زمین سے نظر آتی ہے۔

زمین اپنے محور پر 24 گھنٹے میں ایک چکر پورا کرتی ہے۔ اور اس کے گھومنے کی سمت مغرب سے مشرق کی طرف ہے۔ چاند بھی اسی سمت زمین کے گرد گردِش کرتا ہے۔ اس لئے چاند روزانہ تقریباً 50 منٹ دیر سے طلوع ہوتا ہے۔ یعنی آج جس وقت طلوع یا غروب ہوا کل اس کے تقریباً 50 منٹ

دیری سے طلوع اور غروب ہوگا۔اور یہ 50 منٹ کا دیری کا وقفہ بھی بدلتا رہتا ہے۔اس لئے ہر دن اس کے طلوع ہونے اور غروب کا وقت بھی بدلتا رہتا ہے۔

## کیا چاند کے نکلنے اورڈوبنے کے وقت کی پیشن گوئی (Prediction) کی جاسکتی ھے؟

یقیناً ۔ جیسے سورج کے نکلنے اور ڈوبنے کے وقت کا اگلے اور پچھلے ایک ہزار سال تک کی پیشن گوئی کی جاسکتی ہے، ایسے ہی چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کے اوقات کی پیشن گوئی بھی سیکنڈ کے حساب سے کی جاسکتی ہے۔اور آج ہی اگلے ایک ہزار سال تک کی پیشن گوئی کی جاسکتی ہے۔کچھ ویب سائٹس تو چاند اور سورج کی پوزیشن سیکنڈ کے حساب سے مسلسل بتاتے رہتے ہیں۔

(www.timeanddate.com اور www.moonphaseinfo.com)

اس لئے اگر چہ چانداور سورج کے ڈوبنے کے وقت میں مسلسل تبدیلی آتی رہتی ہے۔مگر یہ تبدیلی Haphazard اور بے اعتدال یا غیر منظّم نہیں ہے بلکہ رب العزّت کے پرفیکٹ نظام میں پرفیکٹ مشینی پُرزے کے پرفیکٹ موشن کی طرح مطابقت رکھتی ہے۔اس میں ایک سیکنڈ کا بھی فرق نہیں ہوگا۔

''بے شک سورج اور چاند ایک حسابِ مقرر سے چل رہے ہیں۔''(سورہ رحمٰن آیت ۴)

آج چاند کے نظام الاوقات میں چاند کے ڈوبنے کا جو وقت بتایا گیا ہے، چاند نہ اس سے ایک سیکنڈ پہلے ڈوبے گا اور نہ ایک سیکنڈ بعد۔یعنی چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کے ٹائم ٹیبل پر سورج کے نظام الاوقات کی طرح ۱۰۰ فیصد بھروسہ کیا جاسکتا ہے۔

## رمضان ۲۹/ دنوں کا ھوگا یا ۳۰ کا؟

آج تک یہ ایک ایسا راز ہے جو اسی دن کُھلتا ہے جب چاند دیکھا جاتا ہے۔میں 1995 سے اس مسئلے کے بارے میں مسلسل سوچ رہا تھا کہ اس سائنس کے دور میں بھی یہ بے یقینی کی کیفیت کیوں؟ کیا اس کا کوئی حل نہیں ہے؟ اور میں مسلسل ۱۵ رسال تک کوئی حل تلاش کرنے میں ناکام رہا۔کیونکہ میری سوچ اور کھوج ایک ایسی دوربین کی ایجاد کی طرف تھی جو مسلسل چاند کی طرف رُخ کئے رہے۔اور گھڑی کے کانٹے کی طرح گھومتی رہے۔چاند کی رفتار سے دوربین کو مسلسل گھمانا مشکل کام تھا۔اس دوربین سے آپ وہ جگہ مسلسل دیکھ سکتے تھے جہاں چاند کو ہونا چاہئے، وہ روشنی میں نظر نہ آتا مگر اندھیرا ہونے پر ضرور نظر آتا۔اور آپ کو چاند دیکھنے کے لئے سارے اُفق پر نظریں دوڑانے کی ضرورت نہ ہوتی۔

نئے چاند کے دن ہم چاند تلاش کرنے کی کوشش میں پورا مغربی اُفق چھان مارتے ہیں۔اور سوئی سے باریک چاند کو بڑی مشکل سے تلاش کر پاتے ہیں۔اس میں ہمارا بہت وقت ضائع ہوتا ہے۔میں چاہتا تھا کہ دوربین کا رُخ اور پوزیشن، خودکار (automatic) مشین کے ذریعے ہمیشہ چاند کی رفتار اور پوزیشن کے مطابق بدلتا رہے۔اور جب بھی ہم دوربین سے جھانکیں، ہماری نگاہ اس جگہ پر مرکوز ہوجائے جہاں چاند کو ہونا چاہئے۔یعنی ایک منٹ بھی چاند کو اُفق پر تلاش کرنے میں وقت ضائع نہ ہو۔

مگر دو وجوہات کی بناء پر میں ایسی دوربین نہ بنا سکا۔پہلی وجہ یہ تھی کہ چاند تقریباً 50 منٹ روزانہ دیری سے طلوع یا غروب ہوتا ہے، اور یہ وقت بھی

گھٹتا بڑھتا رہتا ہے۔ میں نے چند الیکٹرونِک انجینیر وں سے تقریباً 25 گھنٹوں میں ایک چکر پورا کرنے والی گھڑی کی طرح ایسی مشین بنانے کے لئے کہا، مگر کسی کے پاس نیک کام کے لئے وقت نہیں تھا۔ دوسرے چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کی جگہ بھی بدلتی رہتی ہے۔ یعنی چاند ہمیشہ ہمارے سر کے بالکل اوپر سے نہیں گزرتا بلکہ کچھ ہٹ کر اس کا راستہ ہے۔ اس بارے میں میں نے نہرو سائنس سینٹر (ممبئ) سے رابطہ کیا۔ مگر وہاں بھی کسی کے پاس وقت نہ تھا۔ اور نہ کسی کو بھی مسلمانوں کے اس مسئلے کو حل کرنے میں دلچسپی تھی۔ اس لئے یہ کام 15 سال نامکمل ہی رہا۔

رمضان کی 28 تاریخ تھی اور ہمیشہ کی طرح ایک غیر یقینی ماحول کہ رمضان 29 کا ہوگا یا 30 کا۔ انگریزی اخبار کے اوراق پلٹتے میری نگاہ Almanac پر رُکی، جس میں سورج کے طلوع اور غروب کا وقت دیا ہوا تھا۔ غروب آفتاب (روزہ افطار) کا وقت دیکھنے کے بعد میں نے اخبار میں نظریں ذرا نیچے دوڑائیں تو نیچے چاند کے طلوع اور غروب کا وقت دیا ہوا تھا۔ بس یہیں میری نگاہیں ٹھہر گئیں۔ ان دونوں اوقات کو میں بہت دیر تک پڑھتا رہا اور سوچتا رہا کہ جیسے سورج کے طلوع اور غروب کا ایک وقت مقرر ہے، کیا چاند کے طلوع اور غروب کا بھی کوئی وقت مقرر ہے؟ پھر میں نے گذشتہ کئی دنوں کے پُرانے اخبار اُٹھا کر دیکھے۔ اور معلومات کے لئے انٹرنیٹ کی کئی ویب سائٹس کو کھنگال ڈالا۔ تب یہ بات میرے ذہن میں بالکل صاف ہوگئی اور پورا یقین ہوگیا کہ سورج کی طرح چاند کے طلوع اور غروب کا بھی ایک مکمل ٹائم ٹیبل موجود ہے۔ جو کہ سورج کے ٹائم ٹیبل کی طرح ایک دم پرفیکٹ ہے۔ اور چاند جب سورج کے غروب ہونے کے ایک مخصوص وقت کے بعد اگر غروب ہوتا ہے تو غروب ہونے سے پہلے ضرور نظر آتا ہے۔ اور یہ مخصوص وقت ہی ہمارے چاند دیکھنے کے مسئلے کا حل ہے۔

**لاحول ولا قوة الا بالله العليِّ العظيم**

اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ نیکی کرنے کی توفیق اور برائی سے بچنے کی توفیق خدا کے فضل و کرم سے ہوتی ہے۔ اور اللہ تعالیٰ عظیم ہیں۔

بے شک اللہ تعالیٰ کی یہ دی ہوئی توفیق اور سمجھ ہی تھی جس سے میں چاند دیکھنے کے مسئلے کو بغیر کسی دوربین اور سائنسی آلہ کے آج سُنت کے مطابق حل کرسکا۔

مضمون۔۷

# چاند دیکھنے کا مسئلہ کس طرح حل کیا جائے؟

- ہم روزانہ سورج کو نہ نکلتے ہوئے دیکھتے ہیں نہ ڈوبتے ہوئے۔مگر سورج کی یہ خصوصیت ہے کہ آج 2/اکتوبر 2011ء کو یہ جس دن نکلا اور ڈوبا ہے، اگلے سال 2/اکتوبر 2012ء کو یہ اسی وقت نکلے گا اور ڈوبے گا۔ہم نے ایک سال سورج کے نکلنے اور ڈوبنے کے وقت کو جانچ لیا پھر آنکھ بند کرکے اس پر بھروسہ کر لیا کہ اس کا ٹائم ٹیبل بالکل پرفیکٹ ہے اور اس پر بھروسہ کیا جاسکتا ہے۔

- روزہ سورج ڈوبنے کے بعد افطار کرنا ہوتا ہے۔اگر ایک منٹ پہلے بھی روزہ افطار کرلیا تو روزہ ٹوٹ جائے گا۔یہ انتہائی اہم چیز ہے۔مگر ہم ٹائم ٹیبل پر اسی طرح یقین کرتے ہیں جتنا سورج کو ننگی آنکھوں سے غروب ہوتے ہوئے دیکھ کر کریں گے۔نہ یہ طریقہ غلط ہے نہ اس میں کوئی حرج ہے۔بلکہ اس سائنس کے دور میں ایسا نہ کرنا اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ علم کی ناقدری ہوگی۔

- اسی طرح کا معاملہ صبح صادق کا ہے۔اس قوم کی فکر کرنے والوں نے اچھی طرح تجربہ کرکے اور صلاح و مشورہ سے سورج نکلنے کے ۹۰/منٹ پہلے صبح صادق کا آخری وقت طے کیا ہے۔ہم اور ساری دنیا آج اس پر عمل کرتی ہے۔یہ ایک اچھی بات ہے اور اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

- ہم کو یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ یہ قوم کی آسانی کے لئے اور خیر کی نیت سے کیا گیا ہے۔اور اگر خیر کی نیت نہ ہو اور کوئی یہ دعویٰ کرے کہ میرے مطابق صبح صادق سورج طلوع ہونے سے ۹۰/منٹ پہلے نہیں بلکہ ۱۰۰/منٹ پہلے ہی ختم ہو جاتا ہے تو نہ اعتراض کرنے والے کے پاس کوئی دلیل ہے اور نہ ثابت کرنے والے کے پاس کوئی ٹھوس ثبوت ہوگا۔کیونکہ بڑے شہروں میں آسمان پر اتنا اُجالا ہوتا ہے کہ اُفق پر شام کے وقت سے ہی صبح صادق سے زیادہ اُجالا اور سفیدی نظر آئے گی۔اور دیہات میں اگر یہ کہا جائے کہ ۴:۱۰ منٹ پر صبح صادق ختم ہوگیا تو نہ ۴:۰۹ پر کوئی نیا ستارہ نمودار ہوگا نہ ۴:۱۱ پر کوئی نئی روشنی نظر آئے گی۔بلکہ سب کا سب ایک اندازہ اور Judement ہے اور اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

- چاند کے بارے میں بھی اسی کھلے ذہن سے ہمیں سوچنا ہے۔30/اگست 2011 کو جب سورج سے 29/منٹ بعد اگر چاند ڈوبتا ہے تو وہ ڈوبنے کے پہلے نظر آتا ہے۔تو کسی دوسرے مہینے میں اگر نظام الاوقات کے مطابق اسے سورج سے 29/منٹ بعد ڈوبنا ہے تو کیوں نظر نہیں آئے گا؟ وہ ضرور نظر آئے گا۔

- چاند نہ نظر آنے کی کیا مندرجہ ذیل وجوہات ہوسکتی ہیں؟

  ا۔مطلع صاف نہ ہو۔

  ۲۔چاند، نظام الاوقات کے مطابق نہ ڈوبتا ہو بلکہ جلدی ڈوبنے کا امکان ہو۔

مطلع کا صاف نہ ہونا اب کوئی وجہ نہ رہی۔کیونکہ بادل صرف دس ہزار میٹر کی بلندی تک ہوتے ہیں۔اور ہوائی جہاز دس ہزار میٹر کی بلندی کے اوپر اُڑتا ہے۔میں نے کئی بار بارش میں ہوائی جہاز سے سفر کیا ہوں۔موسلا دھار بارش میں اُڑان بھرنے کے بعد جہاز جب دس ہزار میٹر کی بلندی پر ہوتا ہے تو باہر درجۂ حرارت منفی 50/ڈگری تک ہوتا ہے۔سامنے چمکتا ہوا سورج اور فرش بادلوں کا ہوتا ہے۔ایک Chartered Flight کے ذریعے جس پر دو لاکھ روپئے تک خرچ آسکتا ہے، ہم بادلوں سے اوپر اُٹھ کر چاند دیکھ سکتے ہیں۔مگر اس کے لئے پیسوں سے زیادہ قوتِ ارادی اور سمجھ کی ضرورت ہے۔

چاند نظر نہ آنے کی دوسری وجہ بھی غلط ہے۔کیونکہ چاند اپنے نظام الاوقات سے نہ ایک منٹ پہلے ڈوبے گا اور نہ ایک منٹ بعد میں۔تو چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کے کے ٹائم

ٹیبل پر پورا بھروسہ نہ کرنا سچائی سے منہ موڑنا ہے۔

- آج سورج کے ڈوبنے سے 29 منٹ بعد اگر چاند ڈوبنے سے پہلے نظر آتا ہے تو ہر بار جب وہ 29 منٹ سے زیادہ دیری سے سورج کے بعد ڈوبے گا تو ضرور نظر آئے گا۔ یہ ایک حقیقت ہے، جسے ہمیں ماننا ہی چاہئے۔ جیسے ہم سورج اور صبح صادق کے ٹائم ٹیبل کے وقت کو مانتے ہیں۔

- اس کتاب میں میں آپ کو چاند کے نکلنے اور ڈوبنے کا 10 سال کا ٹائم ٹیبل دے رہا ہوں 2005ء سے 2010ء تک۔ پہلے آپ گذرے ہوئے پانچ سالوں کا تجزیہ کریں کہ جس دن چاند دیکھا گیا اس دن وہ سورج سے کتنی دیر بعد غروب ہوا تھا۔ پھر اگلے پانچ سالوں تک اس بات کا مشاہدہ کریں کہ وہ سورج سے کم از کم کتنی دیر بعد غروب ہونے کے پہلے نظر آتا ہے۔ اس سے ہم اور آپ ایک ایسے کم از کم وقفہ کو طے کر پائیں گے کہ یہ وقفہ نئے چاند کا دن تسلیم کر لیا جائے۔

- انٹرنیٹ پر www.timeanddate.com ویب سائٹ پر آپ کو چاند اور سورج کے طلوع اور غروب کا اگلے 100 سال کا ٹائم ٹیبل ملے گا۔ اور ایسی کئی ویب سائٹس پر اس وقت چاند اور سورج کہاں ہیں اور اگلے سو سال میں کس وقت میں کہاں ہوں گے اس کی انتہائی صحیح جامع اور مکمل معلومات بھی حاصل ہو جائے گی۔

اس طریقے میں ہم:

ا۔ ننگی آنکھوں سے چاند دیکھتے ہیں۔
۲۔ کسی علمِ نجوم کا سہارا نہیں لیتے ہیں۔
۳۔ کسی سائنسی دوربین وغیرہ کا سہارا نہیں لیتے ہیں۔

- چونکہ ہم، نبی کریم ﷺ کے اس حکم کا کہ ''چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر عید کرو'' کی کسی طرح خلاف ورزی نہیں کرتے ہیں۔ اس لئے ہمیں اس طریقۂ کار پر ضرور عمل کرنا چاہئے۔

- قوم کے علماء سے بھی میری مؤدبانہ گذارش ہے کہ اس سائنس کے دور میں سائنسی حقیقت سے صرف لوگوں کے ڈر سے اپنی ذمہ داری سے منہ نہ موڑیں۔ بلکہ کھلے دِل اور ذہن سے اس بارے میں سوچیں اور قوم کو ایک الجھن سے نجات پانے میں مدد کریں۔

- حضرت عمر ابنِ عاصؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی حاکم کوئی حکم اجتہاد کے ذریعے کرے اور اس کا اجتہاد صحیح ہو تو اس کو دوہرا ثواب ملے گا اور اگر اس نے اجتہاد میں غلطی کھائی تو بھی ایک ثواب ملے گا۔'' (بخاری اردو ترجمہ، حدیث نمبر 2146)

- یا اللہ! اس قوم کو اچھے رہنما عطا فرما۔
یا اللہ! اس قوم کو خیر والا علم دے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرما۔
یا اللہ! اس قوم کو دنیا اور آخرت میں ہر طرح سُرخرو اور کامیاب فرما۔
ساری تعریفیں صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے اور رحمۃ اللعالمینؐ پر، ان کے آل اولاد پر اور ان کی پوری ملت پر اللہ کی لاکھوں رحمتیں و برکتیں ہوں۔ آمین

مضمون ۔۸

# خلاصہ

جیسے طلوعِ آفتاب اورغروبِ آفتاب کا ایک نظام الاوقات یا تقویم (Time Table) ہے،جس پر ٪۱۰۰ ربھروسہ کیا جاسکتا ہے۔ ویسے ہی چاند کے طلوع اورغروب کا بھی ایک نظام الاوقات یا تقویم (Time Table) ہے، جس پر ٪۱۰۰ ربھروسہ کیا جاسکتا ہے۔

⬇

جیسے ہر دن سورج طلوع اورغروب ہوتا ہے ویسے ہی ہر دن چاند بھی طلوع اورغروب ہوتا ہے۔مگر اکثر سورج کی روشنی میں دن کے وقت اس کی وہ سطح جس پر سورج کی روشنی نہیں پڑتی ہے،نظروں سے اوجھل رہتا ہے۔

⬇

اسلامی مہینے کے آخری دن جس وقت سورج طلوع ہوتا ہے۔اس کے کچھ وقفہ بعد چاند بھی طلوع ہوتا ہے۔دن بھر وہ سورج کے ساتھ آسمان پر ہوتا ہے۔مگر سورج کی روشنی میں نظر نہیں آتا۔جب سورج غروب ہوتا ہے تو وہ بھی کچھ وقت کے بعد غروب ہوجاتا ہے۔مگر چونکہ سورج کے غروب ہونے کے بعد اُفق پر روشنی کم ہوجاتی ہے،اس لئے چاند غروب ہونے کے پہلے نظر آجاتا ہے۔

⬇

سورج غروب ہونے کے کتنے وقفہ کے بعد اگر چاند غروب ہو تو وہ غروب ہونے سے پہلے نظر آتا ہے۔اس وقفہ کی معلومات بہت اہم ہے۔

⬇

اگر ہم مسلسل اس وقفہ کو نوٹ کرتے رہیں تو اپنے تجربے پر ہم کچھ عرصے بعد یہ بات یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ اگر چاند سورج سے اتنے منٹ بعد غروب ہوگا تو وہ غروب ہونے سے پہلے ضرور نظر آئے گا۔(اس دیری سے غروب ہونے کے کم از کم وقفہ کو ہم Minumum Delay Period کا نام دیتے ہیں۔)

⬇

سورج اور چاند کے طلوع اورغروب کے وقت کا ایک ہزار سال کا ٹائم ٹیبل موجود ہے۔جس پر ۱۰۰ رفیصد یقین کیا جاسکتا ہے۔ہم نے اپنی کوشش سے چاند کے سورج سے دیری سے غروب ہونے کا جو وقفہ ڈھونڈ نکالا ہے(جب چاند نظر آتا ہے)اس وقفہ کے مطابق اس بات کی پورے یقین کے ساتھ کہا جاسکتا ہے کہ اگلے لمبے عرصے میں چاند کس دن نظر آنے کی پوزیشن میں ہوگا۔یعنی اسلامی مہینے کی پہلی تاریخ کس دن ہوگی۔

⬇

اگر اپنے آج کے اس نئے طریقے کی بنیاد پر ہم گذرے ہوئے زمانے کے مہینے کی تاریخ کا جائزہ لیں تو ہم یہ پتہ کرسکتے ہیں کہ ہم نے مہینے کی نئی تاریخ کے ماننے میں کیا غلطیاں کی ہیں۔

⬇

میں نے اوپر جو طریقہ بیان کیا ہے۔اس میں ہم اپنی ننگی آنکھوں سے چاند دیکھتے ہیں۔ہم کسی علم نجوم کا سہارا نہیں لیتے اور نہ چاند دیکھنے میں کسی سائنسی آلے کا سہارا لیتے ہیں۔سورج اور چاند کے طلوع اورغروب کا مقرر اور پرفیکٹ وقت خود اللہ رب العزت نے پہلے سے طے کر رکھا ہے۔اس لئے اگر اپنے مشاہدے سے ہم ہی طے کرلیں کہ سورج سے کتنی دیر بعد چاند غروب ہوگا تو غروب ہونے سے پہلے نظر آئے گا۔اور اس دیری کے مطابق نئے مہینے کی پیشن گوئی کریں اور مطلع صاف نہ ہو تو بھی نیا چاند مان لیں۔تو اگر ہم یہ طریقہ اپنائیں تو نبی کریم ﷺ کے اس حکم کی قطعی خلاف ورزی نہیں ہوتی ہے کہ چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر عید مناؤ۔اس لئے اپنے قیمتی روزہ کو گنوانے سے بچنے اور عید کے دن حرام روزہ رکھنے سے بچنے کے لئے اس طریقے کو ہمیں ضرور اپنانا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں دنیا اور آخرت کی صحیح سمجھ عطا فرمائے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین۔

مضمون۔۹

# اس وقت(2011) میں "کم از کم دیری کا وقفہ"(Minimum Delay Period) کیا ہے!

- اس وقت(2011) میں Minimum Delay Period (29) منٹ ہے کیونکہ ذاتی مشاہدے اور پُرانے رِکارڈ سے ہمیں کم سے کم یہی وقفہ ملا ہے۔ ہمارا مشاہدہ اور پُرانے ریکارڈ کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے۔
- اس سال2011 میں سارے ہندوستان میں عید کا چاند30 اگست کو دیکھا گیا اور ایک ساتھ عید منایا گیا۔ اس30 اگست کو کشمیر(شری نگر) میں چاند سورج سے(29) منٹ کے بعد غروب ہوا تھا اور غروب ہونے کے پہلے نظر آیا تھا۔
- اسی طرح دارالعلوم اسلامیہ(خلیل آباد) کے پُرانے ریکارڈ کا مطلعہ کرنے کے بعد ہم نے اس کا خلاصہ اس کتاب میں لکھا ہے۔ اس ریکارڈ میں آپ دیکھو گے کہ 2006 میں رمضان(29) دِن کا تھا اور عید کا چاند29 اکتوبر2006 دیکھا گیا اس وقت بھی وہ سورج سے(29) منٹ کے بعد غروب ہوا تھا۔
- اس سے کم کا وقفہ مصنف کی نظر سے نہیں گزرا ہے۔ اس لئے اس وقت2011 میں Minimum Delay Period 29 منٹ کا ہی تسلیم کرتے ہیں۔ مستقبل میں اگر اس سے کم وقت ریکارڈ کیا گیا تو پھر وہی ہمارے لئے Reference یا طے شدہ وقت ہوگا۔
- 2011 میں30 اگست کو ہندوستان کے آٹھ شہر میں سورج اور چاند کے طلوع اور غروب کا ٹائم ٹیبل مندرجہ ذیل ہے۔ اس میں آپ سری نگر میں کم از کم وقت29 منٹ نوٹ کر سکتے ہیں۔

## SUN & MOON TIME TABLE FOR 30th AUGUST 2011

| نمبر شمار | شہروں کے نام | طلوعِ آفتاب (وقت) | غروبِ آفتاب (وقت) | طلوعِ ماہتاب (وقت) | غروبِ ماہتاب (وقت) | غروبِ آفتاب اور غروب ماہتاب کے درمیان فرق (منٹ) |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | سری نگر | 06:02 | 19:00 | 07:15 | 19:29 | 00:29 |
| 2 | سہارنپور | 05:55 | 18:45 | 07:03 | 19:19 | 00:34 |
| 3 | دہلی | 05:58 | 18:46 | 07:05 | 19:21 | 00:35 |
| 4 | لکھنؤ | 05:45 | 18:29 | 06:49 | 19:06 | 00:37 |
| 5 | کولکاتہ | 05:18 | 17:56 | 06:18 | 18:37 | 00:41 |
| 6 | ممبئی | 06:23 | 18:55 | 07:22 | 19:42 | 00:47 |
| 7 | بنگلور | 06:09 | 18:32 | 07:03 | 19:24 | 00:52 |
| 8 | تھِروونتھاپورم | 06:14 | 18:32 | 07:05 | 19:28 | 00:56 |

**SUN & MOON TIME TABLE FOR KHALILABAD FOR FEW SELECTED DAYS.**

| نمبر شمار | انگریزی تاریخ | اسلامی تاریخ اور مہینہ | طلوعِ آفتاب (وقت) | غروب آفتاب (وقت) | طلوعِ ماہتاب (وقت) | غروبِ ماہتاب (وقت) | غروب آفتاب اور غروبِ ماہتاب کے درمیان فرق |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 07/01/1999 | رمضان کی 29ر تاریخ (عید کا چاند) | 06.48 | 17.20 | 07.01 | 17.55 | 35 منٹ |
| 2 | 04/10/2005 | شعبان کی 29ر تاریخ (رمضان کا چاند) | 05.52 | 17.41 | 06.27 | 18.11 | 30 منٹ |
| 3 | 23/10/2006 | رمضان کی 29ر تاریخ (عید کا چاند) | 06.01 | 17.22 | 06.51 | 17.51 | 29 منٹ |

## پُرانے ریکارڈ کا تجزیہ

ہم شکر گذار ہیں مولانا سالم قاسمی صاحب کا جنہوں نے بستی ضلع کے پچھلے دس سال کے قمری مہینوں کی پہلی تاریخوں کا ریکارڈ ہمیں حاصل کر کے دیا۔ اس ریکارڈ کا تجزیہ کرنے سے ہمیں پتہ چلا کہ سورج کے غروب ہونے اور چاند کے غروب ہونے کے درمیان جو وقفہ ہے وہ کم از کم اگر ۲۹ رمنٹ ہو تب نئے مہینے کا چاند اس کے غروب ہونے کے پہلے دیکھا جاسکتا ہے۔

اس ریکارڈ سے ہمیں یہ بھی احساس ہوا کہ چاند دیکھنے کا مسئلہ نہ حل ہونے کی وجہ سے یا تو رمضان کا پہلا روزہ چھوٹ جاتا ہے یا عید کے دن روزہ رکھا جاتا ہے۔ جو کہ دونوں بھی دُکھ والی باتیں ہیں۔

اس لئے ہم نے اپنی استطاعت کے مطابق اس مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہماری اس کوشش کو قبول فرمائے اور اُمت مسلمہ کو ہر پریشانی سے محفوظ رکھے اور دنیا و آخرت کو کامیاب بنائے۔

سورج اور چاند کا ٹائم ٹیبل آپ انٹرنیٹ پر مندرجہ ذیل سائٹ دیکھ سکتے ہیں:

www.moonphaseinfo.com

اور www.timeanddate.com

آپ کی آسانی کے لئے ہم نے مہینے کے آخری ایک دن اور نئے مہینے کے شروع کے تین دنوں کے لئے ٹائم ٹیبل بنادیا ہے۔ تاکہ آپ کو پڑھنے میں آسانی ہو۔

ہم نے پچھلے پانچ سال اور آنے والے پانچ سالوں کا ٹائم ٹیبل اس کتاب میں لکھا ہے۔ آپ خود پچھلے پانچ سالوں کا تجزیہ کریں اور آنے والے پانچ سالوں کا مشاہدہ کریں۔ اس طرح ہمیں کسی ٹھوس نتیجے پر پہنچنے میں آسانی ہوگی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو خلوص کے ساتھ قوم کی خدمت کی توفیق عطا فرمائے۔ ٹیبل پڑھنے کا طریقہ اسی صفحہ پر درج ہے:

## ٹیبل پڑھنے کا طریقہ

| Months | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference | Comments |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چونکہ عیسوی سال ساری دنیا میں رائج ہے اس لئے ہم نے انگریزی مہینوں کو مشاہدے کے لئے چنا ہے۔ | انگریزی مہینوں کی یہ وہ چار تاریخیں ہیں جب قمری مہینے کے آخر میں چاند نظر نہیں آتا اور نئے قمری مہینے کی پہلی، دوسری اور تیسری تاریخ | یہ سورج کے طلوع ہونے کا وقت ہے۔ | یہ سورج کے غروب ہونے کا وقت ہے۔ | یہ چاند کے طلوع ہونے کا وقت ہے۔ | یہ چاند کے غروب ہونے کا وقت ہے۔ | چاند سورج سے کتنی دیر کے بعد غروب ہوگا یہ وہ وقفہ ہے۔ کبھی کبھی چاند سورج سے پہلے ہی غروب ہوجاتا ہے۔ اس دن ہم نے وقفہ کو منفی دکھایا ہے۔ | یہ ہماری پیشن گوئی ہے۔ ہم نے کم از کم دیری سے غروب ہونے کے وقفہ کو ۲۹ رمنٹ مان کر نئے چاند کے نظر آنے کی پیشن گوئی کی ہے۔ اگر یہ وقفہ اور کم ہوا تو تاریخ اور بدل جائے گی۔ مشاہدات آپ بھی کیجئے تاکہ قوم کسی صحیح نتیجے پر پہنچے۔ |

# Our Observation ہمارا ذاتی مشاہدہ

## SUN & MOON TIME TABLE - 1999
For Khalilabad (India)

| Months | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| OCTOBER | 09 | 05:54 | 17:36 | 05:31 | 17:49 | 00:13 | |
| | 10 | 05:54 | 17:35 | 06:25 | 18:24 | 00:49 | |
| | 11 | 05:55 | 17:34 | 07:19 | 19:00 | 01:26 | New Moon |
| | 12 | 05:55 | 17:33 | 08:11 | 19:37 | 02:04 | 1st Rajab |
| NOVEMBER | 08 | 06:12 | 17:11 | 06:05 | 17:35 | 00:24 | |
| | 09 | 06:12 | 17:10 | 06:57 | 18:13 | 01:03 | New Moon |
| | 10 | 06:13 | 17:10 | 07:49 | 18:54 | 01:44 | 1st Sha'baan |
| | 11 | 06:14 | 17:09 | 08:41 | 19:37 | 02:28 | |
| DECEMBER | 09 | 06:33 | 17:05 | 05:44 | 16:52 | (-) 00:13 | |
| | 10 | 06:34 | 17:05 | 06:36 | 17:35 | 00:30 | New Moon |
| | 11 | 06:34 | 17:05 | 07:27 | 18:20 | 01:15 | 1st Ramadhaan |
| | 12 | 06:35 | 17:05 | 08:17 | 19:08 | 02:03 | |
| JANUARY | 06 | 06:48 | 17:19 | 06:13 | 17:04 | (-) 00:15 | |
| | 07 | 06:48 | 17:20 | 07:01 | 17:55 | 00:35 | |
| | 08 | 06:48 | 17:21 | 07:41 | 18:47 | 01:26 | 1st Shawwal |
| | 09 | 06:48 | 17:21 | 08:31 | 19:41 | 02:20 | |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2000
For Khalilabad (India)

| Months | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| SEPTEMBER | 27 | 05:48 | 17:49 | 05:02 | 17:48 | (-) 00:01 | |
| | 28 | 05:49 | 17:47 | 06:03 | 18:27 | 00:40 | |
| | 29 | 05:49 | 17:46 | 07:03 | 19:04 | 01:18 | New Moon |
| | 30 | 05:50 | 17:45 | 08:02 | 19:42 | 01:57 | 1st Rajab |
| OCTOBER | 27 | 06:04 | 17:19 | 05:48 | 17:37 | 00:18 | |
| | 28 | 06:05 | 17:18 | 06:46 | 18:15 | 00:57 | New Moon |
| | 29 | 06:05 | 17:17 | 07:43 | 18:55 | 01:38 | 1st Sha'baan |
| | 30 | 06:06 | 17:16 | 08:39 | 19:38 | 02:22 | |
| NOVEMBER | 25 | 06:25 | 17:05 | 05:33 | 16:51 | (-) 00:14 | |
| | 26 | 06:26 | 17:04 | 06:29 | 17:32 | 00:28 | |
| | 27 | 06:26 | 17:04 | 07:24 | 18:16 | 01:12 | New Moon |
| | 28 | 06:27 | 17:04 | 08:18 | 19:03 | 01:59 | 1st Ramadhaan |
| DECEMBER | 25 | 06:44 | 17:12 | 06:11 | 16:58 | (-) 00:14 | |
| | 26 | 06:44 | 17:12 | 07:03 | 17:47 | 00:35 | |
| | 27 | 06:45 | 17:13 | 07:52 | 18:38 | 01:25 | New Moon |
| | 28 | 06:45 | 17:13 | 08:37 | 19:30 | 02:17 | 1st Shawwal |

نوٹ: ۲۸ر دسمبر ۲۰۰۰ء کو عید کے دن روزہ رکھا گیا۔ **Note: On 28 th December 2000 we fasted on the day of Eid**

## SUN & MOON TIME TABLE - 2001
For Khalilabad (India)

| Months | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Comment |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| SEPTEMBER | 17 | 05:44 | 18:00 | 05:19 | 18:17 | 00:17 | |
| | 18 | 05:44 | 17:59 | 06:26 | 18:57 | 00:58 | New Moon |
| | 19 | 05:45 | 17:58 | 07:31 | 19:36 | 01:38 | 1st Rajab |
| | 20 | 05:45 | 17:57 | 08:36 | 20:16 | 02:19 | |
| OCTOBER | 16 | 05:58 | 17:29 | 05:09 | 17:28 | (-) 00:01 | |
| | 17 | 05:58 | 17:28 | 06:14 | 18:07 | 00:39 | |
| | 18 | 05:59 | 17:27 | 07:19 | 18:48 | 01:21 | New Moon |
| | 19 | 05:59 | 17:26 | 08:23 | 19:31 | 02:05 | 1st Sha'baan |
| NOVEMBER | 15 | 06:17 | 17:07 | 06:03 | 17:21 | 00:14 | |
| | 16 | 06:18 | 17:07 | 07:06 | 18:06 | 00:59 | New Moon |
| | 17 | 06:19 | 17:07 | 08:09 | 18:54 | 01:47 | 1st Ramadhaan |
| | 18 | 06:19 | 17:06 | 09:08 | 19:46 | 02:40 | |
| DECEMBER | 14 | 06:38 | 17:07 | 05:33 | 16:44 | (-) 00:23 | |
| | 15 | 06:39 | 17:07 | 17:34 | 17:34 | 00:27 | |
| | 16 | 06:39 | 17:07 | 18:27 | 18:27 | 01:20 | New Moon |
| | 17 | 06:40 | 17:06 | 19:27 | 19:27 | 02:19 | 1st Shawwal |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2002
For Khalilabad (India)

| Months | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| SEPTEMBER | 07 | 05:40 | 18:12 | 05:34 | 18:42 | 00:30 | |
| | 08 | 05:40 | 18:11 | 06:42 | 19:21 | 01:10 | New Moon |
| | 09 | 05:40 | 18:10 | 07:48 | 19:59 | 01:49 | 1st Rajab |
| | 10 | 05:41 | 18:08 | 08:55 | 20:39 | 02:31 | |
| OCTOBER | 06 | 05:52 | 17:39 | 05:25 | 17:51 | 00:12 | |
| | 07 | 05:53 | 17:38 | 06:36 | 18:30 | 00:52 | New Moon |
| | 08 | 05:53 | 17:37 | 07:41 | 19:12 | 01:35 | 1st Sha'baan |
| | 09 | 05:54 | 17:36 | 08:49 | 19:56 | 02:20 | |
| NOVEMBER | 04 | 06:09 | 17:13 | 05:16 | 17:01 | 00:12 | |
| | 05 | 06:10 | 17:13 | 06:24 | 17:44 | 00:31 | |
| | 06 | 06:10 | 17:12 | 07:34 | 18:31 | 01:19 | New Moon |
| | 07 | 06:11 | 17:11 | 08:43 | 19:24 | 02:13 | 1st Ramadhaan |
| DECEMBER | 04 | 06:31 | 17:04 | 06:18 | 17:07 | (-) 00:03 | |
| | 05 | 06:32 | 17:04 | 07:26 | 17:47 | 00:58 | New Moon |
| | 06 | 06:33 | 17:05 | 08:31 | 19:02 | 01:57 | 1st Shawwal |
| | 07 | 06:33 | 17:05 | 19:29 | 20:04 | 02:59 | |

نوٹ: ۶ر نومبر ۲۰۰۲ء کو پہلا روزہ چھوٹ گیا۔ **Note: On 06 th November 2002 we lost first day Fasting.**

## SUN & MOON TIME TABLE - 2003
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| AUGUST | 27 | 05:35 | 18:24 | 04:51 | 18:29 | 00:05 | |
| | 28 | 05:35 | 18:23 | 05:55 | 19:07 | 00:44 | |
| | 29 | 05:36 | 18:22 | 06:57 | 19:42 | 01:20 | New Moon |
| | 30 | 05:36 | 18:21 | 08:00 | 20:17 | 01:56 | 1st Rajab |
| SEPTEMBER | 26 | 05:48 | 17:50 | 05:44 | 18:14 | 00:24 | |
| | 27 | 05:48 | 17:49 | 06:48 | 18:50 | 01:01 | New Moon |
| | 28 | 05:49 | 17:48 | 07:54 | 19:28 | 01:40 | 1st Sha'baan |
| | 29 | 05:489 | 17:47 | 09:01 | 20:11 | 02:24 | |
| OCTOBER | 25 | 06:02 | 17:21 | 05:32 | 17:20 | (-) 00:01 | |
| | 26 | 06:03 | 17:20 | 06:40 | 18:02 | 00:42 | |
| | 27 | 06:04 | 17:29 | 07:51 | 18:48 | 01:19 | New Moon |
| | 28 | 06:04 | 17:18 | 09:02 | 19:41 | 02:23 | 1st Ramadhaan |
| NOVEMBER | 23 | 06:23 | 17:05 | 05:24 | 16:34 | (-) 00:31 | |
| | 24 | 06:23 | 17:05 | 06:36 | 17:24 | 00:19 | |
| | 25 | 06:24 | 17:05 | 07:49 | 18:21 | 01:16 | New Moon |
| | 26 | 06:25 | 17:04 | 08:59 | 19:25 | 02:21 | 1st Shawwal |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2004
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Comment |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| AUGUST | 16 | 05:30 | 18:34 | 05:28 | 19:03 | 00:29 | |
| | 17 | 05:30 | 18:33 | 06:25 | 19:36 | 01:03 | New Moon |
| | 18 | 05:31 | 18:32 | 07:21 | 20:07 | 01:35 | 1st Rajab |
| | 19 | 05:31 | 18:31 | 08:18 | 20:38 | 02:07 | |
| SEPTEMBER | 14 | 05:52 | 17:39 | 05:25 | 17:51 | 00:12 | |
| | 15 | 05:53 | 17:38 | 06:36 | 18:30 | 00:52 | |
| | 16 | 05:53 | 17:37 | 07:41 | 19:12 | 01:35 | New Moon |
| | 17 | 05:54 | 17:36 | 07:41 | 19:56 | 02:20 | 1st Sha'baan |
| OCTOBER | 14 | 06:09 | 17:13 | 05:16 | 17:01 | (-) 00:13 | |
| | 15 | 06:10 | 17:13 | 06:24 | 17:44 | 00:50 | New Moon |
| | 16 | 06:10 | 17:12 | 07:34 | 18:31 | 01:19 | 1st Ramadhaan |
| | 17 | 06:11 | 17:11 | 08:43 | 19:24 | 02:13 | |
| NOVEMBER | 12 | 06:15 | 17:08 | 05:43 | 16:53 | (-) 00:15 | |
| | 13 | 06:16 | 17:08 | 06:52 | 17:39 | 00:31 | |
| | 14 | 06:17 | 17:08 | 08:04 | 18:33 | 01:25 | New Moon |
| | 15 | 06:17 | 17:07 | 09:14 | 19:36 | 02:29 | 1st Shawwal |

نوٹ: (۱) ۲۶/اکتوبر ۲۰۰۳ء کو پہلا روزہ چھوٹ گیا۔

(۲) ۱۵/نومبر ۲۰۰۴ء کو عید کے دن روزہ رکھا گیا۔

**Note: On 26 th October 2003 we lost first day Fasting.**
**On 15 th November 2004 we fasted on the day of Eid**

## SUN & MOON TIME TABLE - 2005
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| AUGUST | 05 | 05:24 | 18:43 | 05:17 | 19:09 | 00:26 | |
| | 06 | 05:25 | 18:42 | 06:12 | 19:41 | 00:59 | New Moon |
| | 07 | 05:25 | 18:41 | 07:05 | 20:11 | 01:30 | 1st Rajab |
| | 08 | 05:26 | 18:41 | 07:57 | 20:39 | 01:58 | |
| SEPTEMBER | 03 | 05:38 | 18:16 | 05:00 | 18:14 | (-) 00:02 | |
| | 04 | 05:38 | 18:15 | 05:53 | 18:42 | 00:27 | |
| | 05 | 05:39 | 18:14 | 06:46 | 19:10 | 00:56 | New Moon |
| | 06 | 05:59 | 18:13 | 07:39 | 19:38 | 01:25 | 1st Sha'baan |
| OCTOBER | 03 | 05:51 | 17:42 | 05:33 | 17:41 | (-) 00:01 | |
| | 04 | 05:52 | 17:41 | 06:27 | 18:11 | 00:30 | New Moon |
| | 05 | 05:52 | 17:40 | 07:23 | 18:43 | 01:03 | 1st Ramadhaan |
| | 06 | 05:52 | 17:39 | 08:22 | 19:19 | 01:40 | |
| NOVEMBER | 02 | 06:08 | 17:14 | 06:12 | 17:18 | 00:04 | |
| | 03 | 06:09 | 17:14 | 07:15 | 17:59 | 00:45 | New Moon |
| | 04 | 06:09 | 17:13 | 08:20 | 18:47 | 01:34 | 1st Shawwal |
| | 05 | 06:10 | 17:12 | 09:25 | 19:43 | 01:40 | |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2006
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| JULY | 25 | 05:19 | 18:50 | 05:06 | 19:03 | 00:24 | |
| | 26 | 05:19 | 18:49 | 06:04 | 19:36 | 01:00 | |
| | 27 | 05:20 | 18:49 | 07:00 | 20:07 | 01:32 | New Moon |
| | 28 | 05:20 | 18:48 | 08:18 | 20:50 | 02:02 | 1st Rajab |
| AUGUST | 23 | 05:33 | 18:28 | 04:53 | 18:29 | 00:05 | |
| | 24 | 05:33 | 18:27 | 05:47 | 18:52 | 00:25 | |
| | 25 | 05:34 | 18:26 | 06:39 | 19:20 | 00:54 | New Moon |
| | 26 | 05:34 | 18:25 | 07:30 | 19:46 | 01:21 | 1st Sha'baan |
| SEPTEMBER | 22 | 05:46 | 17:55 | 05:26 | 17:50 | (-) 00:05 | |
| | 23 | 05:46 | 17:54 | 06:17 | 18:17 | 00:23 | |
| | 24 | 05:47 | 17:52 | 07:08 | 18:45 | 00:53 | New Moon |
| | 25 | 05:47 | 17:51 | 08:01 | 19:15 | 01:24 | 1st Ramadhaan |
| OCTOBER | 22 | 06:01 | 17:23 | 05:56 | 17:18 | (-) 00:05 | |
| | 23 | 06:01 | 17:22 | 06:51 | 17:51 | 00:29 | New Moon |
| | 24 | 06:02 | 17:22 | 07:48 | 18:28 | 01:06 | 1st Shawwal |
| | 25 | 06:03 | 17:21 | 08:47 | 19:12 | 01:51 | |

۲۳/اکتوبر ۲۰۰۶ء کو رمضان ۲۹/دنوں کا ہوا تھا اور رمضان کی ۲۹/ویں تاریخ کو چاند سورج سے ۲۹/منٹ بعد غروب ہوا تھا، اور غروب ہونے کے پہلے نظر آیا تھا۔ اور یہی سورج کے غروب ہونے اور چاند کے غروب ہونے کے درمیان کا سب سے کم وقفہ ہے جب چاند غروب ہونے کے پہلے نظر آیا تھا۔ اس لئے موجودہ وقت میں ۲۹/منٹ ہی Minimum Delay Period ہے۔

**Note: On 23 rd October 2006 we could view Moon when it's delay after Sun set was only 29 minute. Hence this is our Minimum Delay Period.**

## SUN & MOON TIME TABLE - 2007
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Comment |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| JULY | 14 | 05:13 | 18:54 | 04:37 | 19:04 | 00:10 | |
| | 15 | 05:13 | 18:54 | 05:43 | 19:48 | 00:54 | |
| | 16 | 05:14 | 18:53 | 06:46 | 20:26 | 01:33 | New Moon |
| | 17 | 05:14 | 18:53 | 07:46 | 21:00 | 02:07 | 1st Rajab |
| AUGUST | 12 | 05:28 | 18:38 | 04:33 | 18:23 | (-) 00:15 | |
| | 13 | 05:28 | 18:37 | 05:34 | 18:58 | 00:21 | |
| | 14 | 05:29 | 18:36 | 06:31 | 19:29 | 00:53 | New Moon |
| | 15 | 05:29 | 18:35 | 07:26 | 19:58 | 01:23 | 1st Sha'baan |
| SEPTEMBER | 11 | 05:28 | 18:07 | 05:18 | 17:59 | (-) 00:08 | |
| | 12 | 06:03 | 18:06 | 06:11 | 18:27 | 00:21 | |
| | 13 | 06:04 | 18:05 | 07:04 | 18:55 | 00:50 | New Moon |
| | 14 | 05:43 | 18:04 | 07:56 | 19:25 | 01:21 | |
| OCTOBER | 11 | 05:55 | 17:34 | 05:50 | 17:27 | (-) 00:07 | 1st Ramadhaan |
| | 12 | 05:55 | 17:33 | 06:43 | 17:57 | 00:24 | |
| | 13 | 05:56 | 17:32 | 07:37 | 18:31 | 00:59 | New Moon |
| | 14 | 05:56 | 17:31 | 08:32 | 19:08 | 01:37 | 1st Shawwal |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2008
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| JULY | 03 | 05:08 | 18:55 | 04:59 | 19:26 | 00:31 | |
| | 04 | 05:09 | 18:55 | 06:10 | 20:15 | 01:20 | |
| | 05 | 05:09 | 18:55 | 07:19 | 20:57 | 02:02 | New Moon |
| | 06 | 05:10 | 18:55 | 08:24 | 21:33 | 02:38 | 1st Rajab |
| AUGUST | 01 | 05:22 | 18:45 | 04:57 | 18:49 | 00:05 | |
| | 02 | 05:23 | 18:45 | 06:04 | 19:28 | 00:43 | |
| | 03 | 05:23 | 18:44 | 07:08 | 20:02 | 01:18 | New Moon |
| | 04 | 05:24 | 18:43 | 08:08 | 20:35 | 01:52 | 1st Sha'baan |
| SEP / AUG | 30 | 05:36 | 18:20 | 04:51 | 17:59 | (-) 00:21 | |
| | 31 | 05:37 | 18:19 | 05:52 | 18:32 | 00:13 | |
| | 01 | 05:37 | 18:18 | 06:51 | 19:03 | 00:45 | New Moon |
| | 02 | 05:38 | 18:17 | 07:48 | 19:35 | 01:18 | 1st Ramadhaan |
| OCT / SEP | 29 | 05:49 | 17:46 | 05:36 | 17:34 | (-) 00:12 | |
| | 30 | 05:50 | 17:45 | 06:33 | 18:06 | 00:21 | |
| | 01 | 05:50 | 17:44 | 07:29 | 18:40 | 00:56 | New Moon |
| | 02 | 05:51 | 17:43 | 08:26 | 19:17 | 01:34 | 1st Shawwal |

## SUN & MOON TIME TABLE - 2009
For Khalilabad (India)

| MONTHS | Dates | Sun Rise | Sun Set | Moon Rise | Moon Set | Difference between Sun Set& Moon Set | Actual Record |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| JUNE | 22 | 05:05 | 18:54 | 04:07 | 18:40 | (-) 00:14 | |
| | 23 | 05:05 | 18:55 | 05:16 | 19:40 | 00:45 | |
| | 24 | 05:05 | 18:55 | 06:27 | 20:33 | 01:38 | New Moon |
| | 25 | 05:06 | 18:55 | 07:39 | 21:18 | 02:23 | 1st Rajab |
| JULY | 22 | 05:17 | 18:51 | 05:14 | 19:08 | 00:17 | |
| | 23 | 05:18 | 18:51 | 06:25 | 19:51 | 01:00 | New Moon |
| | 24 | 05:18 | 18:50 | 07:33 | 20:30 | 01:40 | 1st Sha'baan |
| | 25 | 05:19 | 18:50 | 08:38 | 21:06 | 02:16 | |
| AUGUST | 20 | 05:32 | 18:30 | 05:10 | 18:22 | (-) 00:08 | |
| | 21 | 05:33 | 18:29 | 06:17 | 19:00 | 00:31 | |
| | 22 | 05:33 | 18:28 | 07:22 | 19:36 | 01:08 | New Moon |
| | 23 | 05:33 | 18:27 | 08:25 | 20:11 | 01:44 | 1st Ramadhaan |
| SEPTEMBER | 18 | 05:44 | 17:59 | 05:01 | 17:30 | (-) 00:29 | |
| | 19 | 05:45 | 17:58 | 06:05 | 18:06 | 00:08 | |
| | 20 | 05:45 | 17:57 | 07:08 | 18:42 | 00:45 | New Moon |
| | 21 | 05:46 | 17:56 | 08:10 | 19:21 | 01:25 | 1st Shawwal |

**Note: On 22 August 2009 we lost first day Fasting.**

نوٹ: ۲۲ راگست ۲۰۰۹ءکو پہلا روزہ چھوٹ گیا۔

